# لومڑی اور خرگوش

ایک تھی لومڑی اور ایک تھا خرگوش۔ دونوں ہمسائے تھے۔ لومڑی بے حد چالاک اور مکار تھی جب کہ خرگوش سیدھا سادا سا۔ لومڑی رات دن مصروف پھرتی رہتی اور خرگوش ہر وقت گھوڑے بیچ کر سوتا رہتا۔ خرگوش کی تھوڑی سی زمین تھی لیکن اس پر محنت نہ کرنے کی وجہ سے بنجر پڑی تھی۔

ایک دن لومڑی خرگوش کے پاس آئی، اِدھر اُدھر کی باتیں کرنے کے بعد کھیتی باڑی کا ذکر چھیڑا۔ پوچھا: "خرگوش میاں! تم روز بروز کاہل ہوتے جا رہے ہو۔ تمہاری زمین ابھی تک بنجر پڑی ہے اور کاشت کا وقت نکلا جا رہا ہے۔"

"بات تو تمہاری ٹھیک ہے لیکن کیا کروں؟ مجھ سے زیادہ کام بھی تو نہیں ہوتا۔" خرگوش نے جواب دیا:

"سچ پوچھو تو مجھے تمہاری بڑی فکر رہتی ہے۔ ڈرتی ہوں کہ خوراک پیدا نہیں کرو گے تو اگلی سردیوں میں بھوکا مرو گے۔" خرگوش یہ سن کر بڑا پریشان ہوا اور رونے لگا۔ لومڑی نے اسے تسلی دی اور کہا: "روتے کیوں ہو؟ تھوڑی سی ہمت پیدا کرو۔ ویسے تم اکیلے تو کاشت نہیں کر سکتے۔ کیوں نہ میں اور تم مل کر بٹائی پر کاشت کریں اور پھر پیداوار آپس میں تقسیم کر لیں؟" خرگوش یہ سن کر بڑا خوش ہوا۔ اس نے سوچا کہ یہ لومڑی بھی کتنی اچھی ہے؟ اسے میرا کتنا خیال ہے؟

کاشت کاری کا کام شروع کرنے سے پہلے لومڑی نے کہا کہ پہلے ہم یہ طے کر لیں کہ کس کی ذمے داری کیا ہو گی تا کہ بعد میں جھگڑا نہ ہو۔ میرا خیال ہے کہ تم صرف بیج، ہل اور بیلوں کی جوڑی لے آؤ، باقی تمام چیزوں کا بندوبست میں کروں گی۔ خرگوش خوش ہوا کہ اسے صرف چند چیزیں ہی لانی پڑیں گی، باقی کا بندوبست لومڑی کرے گی۔ کاشت کے دن خرگوش بیج، ہل اور بیلوں کی جوڑی لے کر پہنچ گیا۔ لومڑی بھی درخت کی چند سیدھی لمبی ٹہنیاں کاٹ کر لے آئی تا کہ ان سے بیلوں کو ہانکا جا سکے۔۔۔ باقی چیزوں سے اس کی مراد یہی تھیں۔

ہل چلانے سے پہلے لومڑی نے پوچھا: "تم جلدی جلدی ہل چلا کر فارغ ہو جاؤ گے یا سہاگہ پھرتے رہو گے؟"۔۔۔ خرگوش نے ہل چلانے کی ذمے داری لی۔ بے چارہ سارا دن سخت زمین پر ہل چلاتا رہا اور لومڑی درخت کے سائے میں سوتی رہی۔ شام کو جب خرگوش سارے کھیت میں ہل چلا کر کھیت کو تیار کر چکا تو لومڑی اٹھی اور جلدی جلدی سہاگہ گھسیٹ کر چلی گئی۔

فصل کو پانی دینے کا وقت آیا تو لومڑی نے پوچھا "تم کھیت کو جلدی جلدی پانی دے کر سو جاؤ گے یا ساری رات نہر کی رکھوالی کرتے رہو گے؟" خرگوش کے لیے بھلا اس سے اچھی بات کیا ہوتی کہ جلدی فارغ ہو کر سونے کا موقع ملے۔ اس نے پانی دینے کی ذمے داری لی۔ وہ رات بھر کھڑا فصل کو پانی دیتا رہا جب کہ لومڑی نے ایک دو دفعہ نہر پر جا کر پانی کا جائزہ لیا۔ باقی وقت سوتی رہی۔

اسی طرح دھوکے سے لومڑی خرگوش سے کام کرواتی رہی اور خود آرام سے بیٹھی رہی یہاں تک کہ

گندم کی فصل پک کر تیار ہو گئی۔ گندم کی کٹائی کے وقت لومڑی نے خرگوش سے کہا: "تم جلدی سے گندم کاٹ کر آرام کرو گے یا دن بھر ان کے گھٹے باندھتے رہو گے" خرگوش نے گندم کاٹنے کا ذمہ لے لیا۔ وہ دن بھر گندم کاٹتا۔ لومڑی شام کو آ کر ان کے گھٹے باندھ دیتی۔

کٹائی کے بعد پیداوار کی تقسیم کا مرحلہ آیا۔ لومڑی نے کہا: "دیکھو خرگوش میاں! اب تک میں نے ہر کام تمہاری مرضی پر چھوڑا ہے۔ اب اگر تمہیں کوئی اعتراض نہ ہو تو پیداوار کی تقسیم میں کرلوں۔" خرگوش نے بڑی خوشی سے بات مان لی۔ لومڑی نے کہا: "فصل کے دو حصے کرتے ہیں۔ اوپر کا حصہ میرا اور نیچے والا تمہارا۔" خرگوش راضی ہو گیا۔ اس طرح گندم کے سارے دانے لومڑی لے گئی اور خرگوش کے حصے میں خالی بھوسا آیا۔

اگلے سال پھر دونوں نے مل کر کاشت کرنے کا فیصلہ کیا۔ لومڑی نے تجویز پیش کی کہ اس سال پیداوار کی تقسیم کا فیصلہ کاشت سے پہلے ہی کیا جائے اور فیصلہ خرگوش کرے۔ خرگوش بڑا خوش ہوا اور فوراً فیصلہ کیا کہ وہ اس سال فصل کے اُوپر کا حصہ لے گا۔ لومڑی بھی مان گئی۔ اس سال لومڑی نے آلو کاشت کرنے کی تجویز دی۔ سارا سال وہ خود آرام سے بیٹھی رہی اور خرگوش سے کام لیتی رہی۔ جب فصل تیار ہو گئی تو فصل کا نچلا حصہ یعنی سارے آلو لومڑی لے گئی اور خرگوش کے حصے میں اوپر کا حصہ یعنی آلو کے پتے آئے۔

# اوہرِخ دوسی موچی

وختہ مائی وختہ ای ژاغا ای اوچوتو موچی بیرائے۔ ہسے چمرو استادیو بچین پورا مُلکہ مشہور بیرائے۔ ہسے ہش اسپاب ساوزیاک بیرائے کہ روئے حیران باک بیرانی۔ استادیار غیر دی ہسے ہر کورمہ تھرار بیرائے۔ روئے ہر کورما ہتوغو سار رائے بشار کوراک بیرانی۔

ای انوس موچی دکانوتے روخنی کوریکو بچین ادرختو بوغدو۔ ادرخہ ای اوہرِخو اژیلی ہتوغو رویتو دیرو۔ موچی اوہرِخ ژیریو دوسی گنی دورا انگیتی حالیرو۔ اوہرِخ ژیری ہیرو بیکو موچی ہتوغو چھیچھیئک شروغ کاردو۔ ای کما سالہ ہسے کیہ دراخ اوہرِخ غیریرو۔ موچی اوہرِخو ہش جام چھیچھیئرو کہ ہیس رویو غون ہورو سوم ای بیتی کوساک بیرائے۔ اوہرِخ خخموتے کوروم دی کوراک بیرائے۔

موچی دوکانہ اوہرِخو بیڈیر دیک چھیچھیرو۔ خائے ہر کیہ لوا اوہرِخ راردو۔ ہتو طاقتو کیہ کمی۔ لوٹ بیڈیرو کپالار ژانگ نیزی کی دیاک بیرائے، چمرو متی کوری پیشھاک بیرائے۔ اوہرِخِ بیڈیر دیاک بیکو موچی ارمانو چھینیرو۔ اوہرِخ نہ مزدوری مشکھیران نا خسمتیو کیہ ہوش کویان۔ چھوچھی روپھی ویزینہ پت پھِک بیتی دیتی انگوئی۔

اوہرِخ وا کیہ لو ہوش کویا۔ موچی ہورو نمییکو سورا چھیچھیئرو بیرائے۔ چمرو لوہ کوری

سنداته لکھی، کوره که دپهیئلیک باک بیرائے، موچی چموٹو سورا اشاره کوراک بیرائے۔ اوہرغ ٹھیک ہتے ژاغو بیڈیرین دیاک بیرائے۔ موچی راک بیرائے که "عاقلوتے اشاره رے اسونی۔ مه ہیه اوہرغ رویان سار عقلمین۔ رویانتے لو دییلیک بوئے، ہموتے صرفی اشاره کافی"۔

ای انوس موچی چمرو لوه کوری یو نیزی سنداته لکھی اشاره کوریکو بچین ہوستو اوسنیئرو بیرائے، ہرونیه ایہه ہتو سال استاله دروخیرو۔ موچی بے خیلوف بیتی ہوستو کپالتو التی چموٹین سال استاله کوچھیئرو۔ ہے موژی اوہرغ بیڈیرو اوسنئے تیار بیرائے۔ اچی التی دیت موچیو کھاکو برابر موژو۔ موچیو مغز روراش بیتی بوغدو۔

ہتیغار اچی ہیه متال ہوئے که "اوہرغ دوسی موچی" یعنی موژی دوسی استادیو کورموتے تیار بیک۔



# ریچھ بنا لوہار

ایک تھا لوہار۔ وہ ضرورت سے زیادہ ہوشیار شخص تھا۔ وہ ہر کام دوسروں سے الگ طریقے سے کرتا۔ اسے اپنے پیشے میں نت نئے طریقے تلاش کرنے کا بڑا شوق تھا۔

ایک دفعہ لوہار اپنی بھٹی کے لیے کوئلہ بنانے کے لیے جنگل گیا۔ جنگل میں اسے ریچھ کا ایک چھوٹا سا بچہ ملا۔ لوہار اسے پکڑ کر گھر لے آیا اور اسے پالنے لگا۔ لوہار نے ریچھ کے بچے کو سدھانا شروع کیا۔ جلد ہی وہ لوہار سے اچھی طرح مانوس ہو گیا اور کتے کی طرح اس کے ساتھ پھرنے لگا۔ بچہ بڑھتے بڑھتے ایک دیو قامت ریچھ بن گیا تو لوہار نے سوچا کہ کیوں نہ اس ہٹے کٹے ریچھ سے کام لیا جائے۔ اسے اپنی دوکان میں ہتھوڑا مارنے والے کی ہمیشہ ضرورت رہتی تھی اور اسے کافی معاوضہ دینا پڑتا تھا۔ اس نے ریچھ کو سکھایا کہ کس طرح لوہے کو ہتھوڑا مارے جب ریچھ ہتھوڑا مارنے کا کام سیکھ گیا تو لوہار کے مزے ہو گئے۔ بغیر مزدوری کے اسے ایک ہتھوڑا مارنے والا مل گیا جو دن بھر لگاتار کام کرتا رہتا۔ وہ نہ تھکتا اور نہ شکایت کرتا۔ وہ بھاری ہتھوڑا سر سے بلند کر کے مارتا تو سخت سے سخت لوہے کو دو ہی ضربوں سے برابر کر دیتا۔

لوہار نے ریچھ کو اس طرح سکھایا تھا کہ پہلے لوہار لوہے کو گرم کر کے اہرن پر رکھ دیتا۔ اس کے بعد

شہادت کی انگلی سے اشارہ کرتا کہ کہاں ضرب لگانی ہے؟ ریچھ جو تیار کھڑا رہتا، ہتھوڑا اٹھا کر پوری قوت سے اس مقام پر ضرب لگاتا۔ لوہار بڑے فخر سے کہا کرتا: "کہتے ہیں کہ عقل مند کو اشارہ ہی کافی ہے۔ اس حساب سے تو صرف میرا ریچھ ہی عقل مند کہلا سکتا ہے جو اشارے پر کام کرتا ہے۔"

ایک دن لوہار نے حسب معمول لوہا گرم کر کے اہرن پر رکھ دیا۔ اشارہ کرنے کے لیے اس نے انگلی اٹھائی ہی تھی کہ اسے سر پر کھجلی ہوئی۔ بے خیالی میں لوہار نے اسی انگلی سے سر میں کھجلی کی۔ اب ریچھ کی نظر انگلی پر تھی۔ اس نے سمجھا اشارہ سر کی طرف ہے۔ ہتھوڑا بلند کیا اور پوری قوت سے لوہار کے سر پر مارا۔ لوہار کا سر پاش پاش ہو گیا اور بے چارے نے تڑپ تڑپ کر جان دے دی۔

تب سے یہ ضرب المثل بنی "اوہر س دوسی موچی" یعنی ریچھ پکڑا اور اسے لوہار بنا ڈالا۔ یہ مثل ایسے موقع پر بولتے ہیں جب کسی جاہل آدمی کو کاری گرانہ کام سونپ دیا جائے۔



# سفید روئے سیاہ بخت

اوا تہ چنگیم تو مہ چنگیس۔ چھوئی روشتو چنگیر انوس چھاغو چنگیر۔ کا کہ چنگیتائے چنگاکو گردانہ۔ وختہ مائی وختہ ای باچھا بیرائے۔ہتو باچھایئہ روئے مستانۂ مست، تنار لچھوران تنار پچوران۔ چوکتو پوراک چوکتو، موڑو پوراک موڑو۔ ہر کورا چیلیکیو چھاغ شابڑوکیو گاز۔ نوغورا چھیر بوئیکو چھیر دی شیر۔ سورمین کھانج دروخمین کھاوشیر۔ سفین سف چھیو۔ کا خانوتے ایویس کاڑتو نو درینیان۔ بول اسونی کپالہ پھور، پراغ شینی شوتور پوتھور۔

ہمونیہ تان باچھو ژور اژیتائے۔ فقط جنتو حور۔ای کوٹھوا مس اِیا یور۔چھوم ہوسیکو زار چھارونیان۔ سف توغو موختو لوڑی ہیر۔ شہ دار باک اوچے کنیزک ڈنیئن ای۔ ژور ایہہ لوڑیکو بوئیکرا لو دونیان۔ لو کہ دویان دردانہ باشینیان۔ چالائے شینی کمخواب ، ادرس ، قناویز۔ گھنہ شینی مشٹی، زریھگیر، پچھاویز، گرائے، دردانہ ویزگوڑو، قھربا شاوائے، تھروشکیر، پھیٹی، زیروک زار، کریٹھیرو شونگ، سوتکو پھولوک، بڑاکو سوتک۔ اسکوردی ہیہ کہ زمین دی خونٹاژوریو سوم ہلاویز، اسمان دی ہوش پھولوک۔ باچھو نہ خور ژاو نہ ژور، بس ہیہ ای پھولوک۔

بس شوخشیتائے مس شوخشیتائے یوران پوروزیتائے۔ خونٹا ژوری دی گیتی چموٹکیر

ژیری بیکو، باچھا ہورو سبقو بچین تان قاضیو نسه ویشیئتائے۔ باچھو وزیرو ای ژور دی خونځا ژوریو ہمسال اوشوئے۔ ہسے دی سبقا خونځا ژوریو بالوکه ہوئے۔ باچھا خوشان که وزیرو ژور خونځا ژوریوتے خسمت کوئے۔

چندین زمانه شوخشیکار اچی قاضی ہش عادت گنیتائے که ہتے جو کوموران افار سلام کوری یئی اوتیکو، ہسے خونځا ژوریوتے "گیےسفید روئے سیاه بخت" وا وزیرو بد صورت ژوروتے "گیےسیاه روئے سفید بخت" ریکا پرائے۔ ای انوس خونځا ژوری سبقار اچی گیتی تتوتے ریتائے که استاذ متے "سفید روئے سیاه بخت" ریران۔ باچھا چمپہت روپھی ہیچ چقه لکھی قاضیو نسه بی بشار اریر که ہیه کیه لو۔ قاضی ریتائے که "ته ہے ژور صورته بے مثال، عقله اوچے تمیزه کمال، انگار بتی تھرار مگم ہورو طالعوتے که لوڑین بویان قسمت کیه جام نو سریٹران"۔ ہاش ریکو باچھو ہردی پڑاق نیسی چمپاقه دیتی بغائے۔ ہتے تھمامی افس توشو موڑو اوغ بیتی بغانی۔ باچھا ریتائے که "مه ہیه ای پھولوک ژور۔ اپک ٹھخ دیتی ہورو باردیئے اسوم۔ ہورو قسمت که خراب بیرائے وا باچھائی مه کیه حاجت، جاگیرو کیه کوم، بول متے کیه کونی، دولتو کیه خوروتے بھچیئمان۔ ژورو گنی گدایئی نو کو کومان"۔ ہش رے باچھایئو بق پیخھی ژورو گنی گدایئه پونگ پرائے۔

نیسونی شروغ ہوئے۔ چھوئے برابره تت اوچے ژور اف نیسی راہی ارینی۔ بس کوسیتانی مس کوسیتانی یوران کوسیتانی۔ زومو دیکو زوم نیسائے، ڈوکو دیکو خم نیسائے۔ دشت بدشت صحرا بصحرا کوسی کھیل وش۔ خور مخی دروغ دروغ، فقط خاکه لکھیکو بش۔

وانا گاہیوتے ای انوس ای نوغورو شرانہ توزی براخ بومتو پرانی۔ چھویئن غیچی ئیہچ گویان، اوغ پیارین ژان کھشٹیئران۔ پھار لوڑیکویئی لوڑیکو نہ آدم نہ آدم زاد، چھان نو تھراشکیئران۔

نوغورو بیلہ کانو چھاغہ ای داربت خسمتی نیزی باچھا ژورو گنی پیتریچہ پیتریچہ، اچی غیستی شادغاو، نوغورو دروازہ خانا ایہہ اوتیتائے۔ لڑیران کہ اندرینی دی پرندہ پر نو کویان، چرندہ چر نو کویان، چھیرہ اوغ دراروو غون۔ مگم نوغوری تنار لچھوران تنار پچھوران۔ ہردیئی گیرو ژیباروم پیاروم اولیئے پیٹھی شینی۔ باچھا اوچے ہتو ژور تان طبعیتہ شپیک، اوغ اوچے میوہ غیارمین کوری گنی یو نیسی کانو موڑہ نیشیتانی۔ جم ژوتی پی اہتی بیتی ژان ژاغا گیکو باچھا ژورو بندیئتائے کہ غیارمان اندرینی لکھی گیے، خدایوتے حوالہ کوری راہی بوسی۔ باچھا کیہ خبار کہ ہیس شاوانانن نوغور۔ ژور غیارمان اندرینی پیٹھی اچی دروازا گیکو دروازہ تنار تان خرپ بند بیتی بغائے۔ ژوز اندرینی بند تت بیری۔ قوژد ارینی فریاد ارینی دراغلی زوپھیتانی مگم کیہ سود، دروازہ ہورین نو ہوئے۔ باچھا بیری کیڑی کیڑی اپک شوشی، ژور اندرینی ہوالوتے۔ بس شوخشیتائے مس شوخشیتائے۔ باچھا کیہ راہو ہوش نہ کوری تانتے کیڑاو پیٹھی راہی اریر۔ بیری تتو ہواز بند بیکو اندرینی ژور دی ارغاڑیک بیتی، اخیر کیانی بوئے پھک ہوئے۔ ہیس اوہ بروہ کوراو نیشیرو بیرائے، ہرونیہ روم کوور پھارار اولوئے، پریٹ پراٹ کوری گیتی تو نسہ نشیرو۔ ای کوور لوا پوری یئی کوری توتے راردو کہ "اے ناچار پلیلی خونثا ژوری، تو کلہ پت کیڑیس۔ ہیہ نوغوری حال بیک تہ قسمتہ شیرائے۔ نصیبو نوشتہ خور نو بوئے۔ تہ نصیب ہیہ نوغورو اندرینی تان بوچھوریر۔ تو اسپہ لوو جم کارین کار کو۔ لو ہیہ کہ

ہیہ نوغورو اہرکو اندرینی ای نادر جوانو جنازہ لکھی شیر۔ ہتو پونگو دوغورار گنی سال استالہ پت ہزارہا، لاکھ ہا شونج اشٹوغئےشینی۔ تو ہٌے شونجان پونگہ چوکی کینہ نیزی انگوس۔ سال استالہ کہ توریتاو، ہتوو ای لوٹ جوالدیز اشٹوغئے شیر۔ ہے جوالدیزو نیزیکو جوان تازہ بیتی ڈاز ایہہ روپھوئے۔ ہتے وختہ توتان ہمی سف غمان، دوقتان، پڑیک راخخوس، کوریکو کہ تہ نصیب ہے جوانو سوم نیویشی شیر"۔ ہموش رے کوور پور اولوئی بوغدو۔

خونڈا ژوری روپھی اندرینی بی لوڑیک شروغ کاردو۔ اہرکو ای ختانہ بیر کہ ہتے جنازہ کوورو راردوٗو غون لکھی شیر۔ ہسے شونجان پونگو دوغورا چوکی نیزیک شروغ کاردو۔ بس شوخخیرو مس شوخخیرو یوران شوخخیرو، اقیلش شونجان خوپی التی پازار توری نیزی سخت ہردی پھت بیتی راردو کہ استانتو نیسی بیری لوڑی ای داربت دلاسہ نوکوبومان۔ بوست بوہتواو بی استانتو نیسی اف لڑیران کہ نوغورو کھانجو گوچتو لوٹ راہ۔ راہتو روئے ایہہ اف بینیان۔ رویان پوشی ہورو بو ارمان بیرو کہ ای ایک لو کوسوم کہ دوم ۔ کندوری زمانہ بیتی اوشوئے بندہِ زادو سورہ غیچ نو توری۔ ہرونیہ افار ای لوق اندوزپب ژورو اچہ چاکئے یئی نیسیرو۔ خونڈا ژوری اف کوری بپوتے اشقالی کاردو کہ "اے مہ شیرین تت، اوا دی تہ ای ناچار ژور۔ ہیہ نوغوری بند، ہردی پھت بیتی بریکو تاب بیتی شیر۔ تان ہے ژورو متے دیت کی۔ کندوری کہ دولت ریسان تتے دوم"۔ بپ کوتروم بیکو خونڈاژوری مِسہ اشرفیان ٹیپ کوری شیمینی درے اف لاکیرو۔ اشرفیان پوشی بپ ژورو ہوروہتے دیکو تیار بیرو۔ مِسو خالی کوری ژورو ہتیرا نیشئے ایہہ لاکی بپ پیشھی بوغدو۔

ہموغار اچی خونڈا ژوری ہتے کرینیرو کنیزکو گنی جنازو شونجان نیزیک شروغ کاردو۔ ہے موژی ہیس تان قصو دی کنیزکوتے کاردو۔ کندوری زمانا ای بیتی شونجان نیزیکار اچی ای انوس ہش کوری بوکھار توری نیزیرو بیرانی۔ ہے موژی سخت خسمت بیتی خونڈا ژوری

اوراری بوغدو۔ ہیس اورئے اسیکه۔ کنیزک شونجان نیزی التی سال استاله تریئرو۔ اخیر شونج کھول بیکو ہسے سال استاله ہتے جوالدیزو یئی ژینگیئے نیزیرو۔ جوالدیزو نیزیکو تان جوان "اوہائے ژان، موش اوریئرو بیراتم" رے ڈاز ایہه روپھیرو۔ کنیزک بشار کاردو که "تو کا، ته دورو روئے کوری"۔ ریکو ہسے راردو که "اوا شاوانانن باچھو ژاو۔ مه نان تت حجوتے بی اسونی۔ متے رے اسونی که کا که ته شونجان نیزیتائے ہتوغو سوم ته نصیب بوئے۔ دی ہنیسے تو متے لو دیت که تو نیک بخت کا"۔ کنیزک راردو که "اوا ای باچھو ژور۔ ہیه نوغوری بند بیتی بہچی اسوم۔ ہے پوریرو مه کنیزک۔ ہورو کرینی اسوم"۔ ہش ریکو ہے جوان ایہه روپھی بے درمان ہے کومورو سوم اوغ پی ہورو خونځا کوری نیشیئرو۔ خونځا ژوری انگاه بوئے که دنیا خور بیتی شیر۔ کنیزک خونځا بیتی نیشی اسور وا ہیس تان ہتوغو کنیزک۔ ہنیسین قاضیو ہتے لو ہورو ہوشی گیرو که ہوروتے کو "سفید روئے سیاه بخت" راو اوشوئے۔ خائے کیانی کوئے، تان بختوتے کیڑاو کنیزک بیتی کورمان کوراو حال بیرو۔

ای انوس شازده شہروتے بوغاوه تان خونځوتے راردو که "تاتے کیاغ انگوم"۔ ہسے شازدو سار پھوناک کاڑبوکی مشکھیرو۔ شازده کنیزکو یعنی اصل خونځا ژوریوتے، تو دی کیاغ مشکھیسانا ریکو ہسے راردو که "ائے مه غیچھان روشتی لوٹھورو، متے ای گلابو بڑوک، ای وے نارو مشربه، ای طوطی وا ای گوشار ساوزیرو واؤو نقشه انگیے"۔

شازده گیاوه کھاڑان نیشانان گنی انگیرو۔ مگم ہتوغو ژانه شک بہچیرو که کنیزک ہمی نیقوبت اشناریان کھیوتے مشکھیتائے۔ ہیس کنیزکو سورا شنڈا باو لوڑیکا دیرو که ہیس ہیتان کیاغ کویان۔

ای انوس کنیزک کورمان چھینی اندرینو ختانوتے بیکو شازده دی ہتو اچه چموٹو پھورین چھونی بوغدو۔ دواہتو اچتو اوتی لڑیران که کنیزک ہتے اشناریان پروشته جیرئے اسور۔ اچی ہیتان وشکی غیری تان قصان اسکیئیک شروغ کاردو۔ کنیزک قصه کاردو، شازده لش کار

کوری انگیرو۔ قصہ نسی نیسیکو گلابو بڑوک براق پھت بیتی بوچھوچھیرو، مشربو نارو نیسیرو، طوطی گوروڑی بیرو وا واؤو نقشہ خیل گیتی اوشوئے بوغدو۔

ہیہ فاقیو پوشی شازدہ واری وَق حیران۔ دونیرو کہ دی کیچہ کوم ۔ فراق دیتی بے شرمی کومان، شوم نویوکی بوئے، تت بپو عزتہ فرق گوئے۔ کیہ چال کوم کہ ٹِکی دی مو چھیار ڈق دی مو کیڑار۔ ہیہ فکرو موڑی ہیس تان ختانی بی پوریرو۔ ہو خونخا اوریٹرو بیرائے۔ کنیزک دی گیتی ای گوچہ لشٹہ دوپ دیرو۔ شازدہ شار استوناو اورارو کھاکہ بی بہچیرو۔ پھار کنیزک دی کیلوالوٹی بیتی بہچیرو۔

چھوئے برابرار غیریکو خونخا انگاہ بیرو۔ لاڑیر کہ شازدہ انگاہ اسور۔ کیانی بوسان رے بشار گنیکو شازدہ راردو کہ "لاڑیمان ویلاغ بیلو ہویا نو۔ نمیژوتے روپھوم"۔ خونخا راردو کہ نو بیتی شیر"۔ شازدہ بشار کاردو کہ " تو ویلاغ بیلو بیکو کیہ ہوش کوس"۔ ریکو ہسے رادو کہ "ویلاغ بیلو کہ ہوئے مہ بیری بوغارو گوئے"۔ شازدہ پھار کوری کنیزکو سار بشار کاردو کہ "تو ویلاغ بیلو بیکو ہوش کوسا"۔ کنیزک اچی کوری راردو کہ "ائے مہ غیچحان روشتی، اوا کیہ ہوش کوم۔ ہیں، لیلوٹ خوئخانان سار مہ کارہ شیر کہ ویلاغ بیلو بیکو گہنہ ڈیئنی"۔ ہش ریکو شازدہ ڈاز روپھی قاضیو مشکھئے تان خونخو طلاق دیتی اصل خونخا ژوریو سوم اوغ پیرو۔

چھوچھی روپھی نوغ خونخا نوغورو اشناریان لوڑیک شروغ کاردو۔ لڑیر کہ شازدو ژینو موڑی ہزارہا تاڑ سندئے لکھی شینی۔ ہیتان سورا ختاناوچے خزانان ہوری لوڑیرو۔ ای صندوقو ایہہ کوری لڑینی کہ ہتیرا ٹیپ خوہچ کوری شینی۔ شازدہ بے حاجت خوہچ رے، ہیتان اف اولیٹکو چق بیکو، خونخا ہتو نو لا کیرو۔ ہسے راردو کہ "ہمیت بے حاجت نو بونی۔ ضرور باچھا ہمیتان کیہ مقصدہ لکھی اسور"۔ ہش رے ہسے ای کما دروان التی پھیرہ تریٹرو۔ ہرونیہ تان ہیرہ ہیارہ روئے پیدا بیک شروغ بیرو۔ خوہچان سف التی انگارو دریکو ای ٹونگ ٹانگ

بیرو۔ اِی داربته پورا ملکو روئے اوچے بول کورار پیدا بیرو۔ ہرونیہ باچھا اوچے خونځا دی حجار اچی توریرو۔ ژیری شروغ بیرو۔ دول چوکیرو۔ قسمه قسمه روئے خومیرو۔ خونځا ژوری تان ای شه داروتے راردو که ہموش شکله بپ که ہائے ہتو ہالئے متے خبار کورور۔ ہے کِتیگینو موژی خبار گیرو که ہسے موش گیتی اسور۔

ژیری نسی نیسیکو خونځاژوری اشپاشورو سار اجازت گنی محرکه بندیئرو۔ محرکا ہسے ہتے مینوٗو دی مشکھیرو، کوس که بیکو نو لاکی ہالیئے اسیتائے۔ محرکا شپیکار اچی کینه شلوغ دیک بیرو۔ مینوٗو واری گیکو بیس تان زندگیو قصو کاردو۔ ہے اچتو خونځاژوریو واری گیرو۔ ہسے دی تان قصو کاردو۔ قصه نسی نیسیکو ہے جوالی ایتو چوکی کیڑیرو۔ ہیت تتوچے ژور بیرانی۔

چھوچھی بیکو ای خور لوٹ ژیری بیرو۔ ہتیغار اچی باچھا ژوروچے جمارو گنی تان ملکو تے بوغدو۔ ہتیرا بی ڈنڈورا کوری ملکو رویان اچی بڑاخھیئے باچھایئو ژوروچے جماروتے حواله کاردو۔ ہتیت شاوانان اوچے انسانان کھاژان باچھایئو خاوون بیتی نیشیرو۔

ای نوغه تاو درارو اوہتی نوغه پوروزیرو۔



# سفید روئے سیاہ بخت

میں تم سے جھوٹ بولوں، تم مجھ سے جھوٹ بولو، رات دن سے جھوٹ بولے، دن رات سے جھوٹ بولے۔ پر جو بھی جھوٹ بولے، اس کا وبال جھوٹے کی گردن پر۔ ہو سکتا ہے یہ جھوٹ ہو۔ ہو سکتا ہے یہ سچ ہو۔۔۔

کہتے ہیں کہ ایک ملک تھا، جس کا ایک بادشاہ تھا۔ بادشاہ نہایت نیک اور انصاف پسند اور رعایا کا خیر خواہ۔ رعایا بھی بادشاہ پر جان چھڑکتی تھی۔ بادشاہ کو بھی ہر وقت رعایا کی بھلائی کا خیال رہتا۔ نتیجہ یہ کہ ملک میں ہر طرف خوشحالی کا دور دورہ تھا۔ ہر کوئی اپنے حال میں مست کسی کو کسی کی پروا نہیں۔

مگر ایک غم جو بادشاہ کو کھائے جا رہا تھا اور جس سے رعایا بھی پریشان تھی کہ بادشاہ کی کوئی اولاد نہ تھی جو اس کے تخت و تاج کا وارث ہوتی۔ بادشاہ نے اولاد کے حصول کے لیے کوئی دوا دارو اور پیروں فقیروں کا کوئی آستانہ نہیں چھوڑا لیکن اس کی مراد بھر نہ آئی تھی لیکن ایک دن خدا نے بادشاہ اور اسکے رعایا کی سن ہی لی اور اسے ایک چاند سی بیٹی عطا کی۔ بیٹی کیا تھی جیسے چودھویں کے چاند کا ٹکڑا۔ مسکراتی تو منہ سے موتی جھڑتے، بات کرتی تو ہیرے جواہرات۔ شہزادی کی پیدائش سے سارے ملک میں خوشی کا کوئی ٹھکانہ نہیں

تھا۔ خود بادشاہ کو ہر وقت بیٹی کی خوشیوں کا خیال رہتا۔ اس کے لیے کم خواب اور ادرس کا لباس، سونے چاندی ، ہیرے جواہرات اور موتیوں کے زیور تیار کیے گئے۔ ایسا لگتا تھا کہ کیا زمین، کیا آسمان سب کو شہزادی کی خوشیوں کا خیال ہے۔

جب شہزادی تھوڑی سی بڑی ہوئی تو بادشاہ کو اس کی تعلیم اور تربیت کا خیال ہوا۔ ملک کے قاضی کو اس کا اتالیق مقرر کیا گیا اور شہزادی اس کے پاس پڑھنے کے لیے جانے لگی۔ بادشاہ کے وزیر کی ایک بیٹی بھی شہزادی کی ہم عمر تھی۔ وہ بھی شہزادی کے ساتھ قاضی کے ہاں پڑھنے کے لیے جانے لگی۔

جب دونوں لڑکیاں سلام کر کے قاضی کے کمرے میں داخل ہوتیں تو قاضی انہیں یوں مخاطب کرتا۔ شہزادی کو کہتا: "آ، اے سفید روئے سیاہ بخت!" اور قاضی کی بیٹی سے کہتا: "آ اے سیاہ روئے سفید بخت!" جب قاضی بار بار ایسا کہنے لگا تو شہزادی کو اچھا نہیں لگا اور اس نے جا کر یہ بات بادشاہ کو بتادی۔ بادشاہ کو اس بات سے بڑی حیرت ہوئی اور اس نے قاضی سے اس کے بارے میں دریافت کیا۔ قاضی نے کہا: "کہنا تو نہیں چاہیے لیکن بات سچ ہے کہ آپ کی شہزادی اگرچہ عقل و صورت میں بے مثل ہے لیکن اس کی قسمت کچھ اچھی معلوم نہیں ہوتی یعنی اس کے نصیبوں میں دکھ ہی دکھ لکھے ہیں۔" یہ سن کر بادشاہ کی تو جیسے دنیا ہی اندھیر ہو گئی۔ اکلوتی بیٹی جو اتنے ارمانوں کے بعد ملی تھی اور جس کو دیکھ دیکھ کر بادشاہ جیتا تھا، اس کے نصیب میں اگر خوشیاں نہیں ہیں تو پھر بادشاہی کس کام کی، مال و دولت کا کیا فائدہ؟ یہ سوچ سوچ کر بادشاہ کا دل دنیا

سے اچاٹ ہو گیا اور اس نے فیصلہ کر لیا کہ وہ بادشاہت چھوڑ کر فقیر بن جائے گا اور جگہ جگہ پھر کر وقت گزارے گا۔ بادشاہ کا فیصلہ سن کر شہزادی نے کہا کہ جب میرے نصیب میں خوشیاں نہیں اور میری وجہ سے آپ ترک دنیا کر رہے ہیں تو میں یہاں کیا کروں گی؟ سو اس نے بھی باپ کے ساتھ بن باس کا ارادہ کر لیا۔

ایک دن صبح سویرے منہ اندھیرے باپ بیٹی بغیر کسی کو بتائے چپ چاپ نکل پڑے۔ وہ دونوں چلتے رہے، ملک ملک اور شہر شہر۔ دن ہفتوں میں، ہفتے مہینوں میں اور مہینے سالوں میں بدلتے رہے۔ وہ چلتے رہے کو بہ کو، صحرا بہ صحرا یہاں تک کہ وہ ایک دن ایک بہت بڑے قلعے کے دروازے پر پہنچے۔ دونوں بھوک پیاس اور تھکن سے نڈھال تھے۔ بے حال ہو کر قلعے کے دروازے کے سامنے گر پڑے لیکن انہیں حیرت ہوئی کہ اتنا بڑا قلعہ۔ پر نہ آدم نہ آدم زاد۔ آخر بڑی دیر بعد وہ ڈرتے ڈرتے اندر داخل ہوئے۔ اندر بھی وہی ہو کا عالم لیکن اس سے بڑھ کر حیرت کی بات یہ کہ قلعے کے اندر دیگیں چڑھی ہوئی تھیں اور انواع واقسام کے کھانے پک رہے تھے۔ بھوکے تو وہ دونوں تھے ہی، اپنی اپنی پسند کے کھانے برتنوں میں لے کر باہر نکلے اور ایک درخت کے نیچے بیٹھ کر کھانے لگے۔ کھانے سے فارغ ہو کر باپ نے بیٹی سے کہا کہ برتن اندر رکھ آؤ۔ بیٹی برتن رکھ کر جب دروازے پر آئی تو دروازہ خود بخود بند ہو گیا۔ اب صورت حال یہ تھی کہ بیٹی اندر بند اور باپ باہر۔ بڑی دیر تک دونوں دروازہ پیٹتے اور چیختے چلاتے رہے لیکن کب تک؟ جب دروازہ کھلنے کی کوئی صورت نظر نہ آئی تو باپ اس کو تقدیر کا لکھا سمجھ کر روتے ہوئے وہاں سے روانہ ہو گیا۔ جب باہر باپ کی

آواز بند ہوئی تو اندر بیٹی بھی سمجھ گئی کہ اس کی قسمت میں اس قلعے میں رہنا لکھا ہے۔ رونا دھونا بند کر کے وہ اِدھر اُدھر دیکھ رہی تھی کہ اتنے میں کبوتروں کا ایک غول آ کر اس کے قریب بیٹھ گیا۔ کبوتروں میں سے ایک کبوتر اس سے کہنے لگا: "اے بد قسمت شہزادی! رونے دھونے سے تمھیں کوئی فائدہ نہیں ہو گا کیوں کہ اس قلعے میں رہنا تمہاری قسمت میں لکھا ہے اگر تیرے برے دن بدلیں گے تو اسی قلعے میں لیکن اس کے لیے تمہیں ہمارے کہے پر عمل کرنا ہو گا۔ اس قلعے کے ایک اندرونی کمرے میں ایک خوبصورت نوجوان کی لاش رکھی ہے۔ اس لاش کے سارے جسم میں سر سے پاؤں تک ہزاروں سوئیاں چبھی ہوئی ہیں۔ تمہیں پاؤں سے شروع کر کے یہ سوئیاں نکالنی ہوں گی۔ جب ساری سوئیاں نکل چکیں تو آخر میں وہ بڑی سوئی نکالنا جو کھوپڑی میں چبھی ہے۔ اس بڑی سوئی کے نکلتے ہی لاش جی اٹھے گی۔ اسی دن تیرے برے دن بھی پھریں گے کیوں کہ اسی جوان کے ساتھ تیری قسمت وابستہ ہے۔" یہ کہہ کر کبوتروں کا غول اُڑ گیا۔

شہزادی اُٹھی اور قلعے کے اندر کے کمروں کا جائزہ لینے لگی۔ ایک کمرے میں اسے نوجوان کی لاش ملی جس کے سارے جسم پر سوئیاں چبھی ہوئی تھیں۔ شہزادی بیٹھ کر سوئیاں نکالنے لگی۔ وہ سوئیاں چنتی رہی۔ نا معلوم کتنا وقت گزرا تھا وہ سینے تک سوئیاں نکال چکی تھی کہ اسے سخت خواہش ہوئی کہ کسی زندہ انسان پر نظر پڑے۔ باہر نکل کر وہ قلعے کی چھت پر چڑھی۔ باہر کیا دیکھتی ہے کہ قلعے کی دیوار کے ساتھ ایک سڑک ہے جس پر لوگ آ جا رہے ہیں۔ بڑی دیر تک وہ لوگوں کو دیکھنے میں محو رہی۔ اتنے میں ایک مفلوک الحال

بوڑھا اور ایک جوان لڑکی جاتے دکھائی دیے۔ شہزادی نے بوڑھے کو آواز دی: "اے میرے بزرگ! میں بھی تیری ایک لاچار بیٹی اس قلعے میں بند تنہائی سے مری جا رہی ہوں۔ کیا تو اپنی یہ بیٹی میرے پاس نہیں چھوڑے گا کہ یہ میری تنہائیوں کی ساتھی ہو۔ اس کے بدلے جتنی چاہو، دولت لے لو۔" بوڑھے کو کش مکش میں دیکھ کر اس نے ایک بڑی سینی میں اشرفیاں بھر کر رسی کے ذریعے نیچے اتار دی۔ اشرفیاں خالی کر کے بوڑھے نے لڑکی سینی میں بٹھا دی اور شہزادی نے اسے اوپر کھینچ لیا۔ یہ بوڑھا دراصل بادشاہ کا وزیر تھا اور لڑکی اس کی وہی بیٹی جو شہزادی کی سہیلی تھی لیکن کسی نے کسی کو نہیں پہچانا۔

اس کے بعد شہزادی اپنی زر خرید کنیز کو لے کر سوئیاں چننے لگی۔ ایک دن وہ دونوں سوئیاں چن رہے تھے۔ کام آخری مرحلے میں تھا یعنی پیشانی تک سوئیاں نکالی جا چکی تھیں۔ سر کے اُوپر والے حصے میں کچھ سوئیاں باقی تھیں۔ اتنے میں شہزادی کو سخت نیند آ گئی اور وہ وہیں سو گئی۔ اس دوران کنیز سوئیاں چنتی رہی۔ جب ساری سوئیاں ختم ہو گئیں تو اس نے آخری بڑی سوئی بھی کھینچ نکالی۔ اس سوئی کا نکلنا تھا کہ نوجوان انگڑائی لے کر اُٹھ کھڑا ہوا۔ کنیز نے پوچھا کہ وہ کون ہے اور یہ سب کچھ کیا ہے؟ نوجوان نے کہا: "میں بادشاہِ جنات کا اکلوتا بیٹا ہوں۔ میرے ماں باپ حج پر جاتے ہوئے مجھے یوں سلا گئے تھے۔ مجھے ہدایت کی تھی جو لڑکی سوئیاں نکال کر مجھے بیدار کر دے، اسی کے ساتھ میری شادی ہو۔ اب تم بتاؤ کہ تم کون ہو اور یہاں کیسے آئی ہو؟"

کنیز نے کچھ سوچ کر جواب دیا"میں ایک شہزادی ہوں۔ قسمت کے چکر نے مجھے یہاں پہنچا دیا۔ وہ سوئی ہوئی میری زر خرید کنیز ہے۔" یہ سن کر شہزادہ اُٹھ کھڑا ہوا اور فوراً کنیز سے شادی کر لی۔

تھوڑی دیر بعد شہزادی جاگ گئی تو اس کی دنیا ہی بدل چکی تھی۔ اس کی کنیز شہزادی بن چکی تھی اور وہ خود اس کی کنیز۔ اب وہ کس کو اصل کہانی سناتی اور کون اس کا یقین کرتا ناچار چپ ہو گئی اور کنیز بن کر خدمت میں جت گئی۔ اب اسے پوری طرح سمجھ آگئی کہ قاضی اسے "سفید روئے سیاہ بخت" کیوں کہا کرتا تھا؟

اس طرح نجانے کتنا عرصہ گزر گیا۔ ایک دن شہزادہ باہر جا رہا تھا۔ اس نے اپنی بیوی سے پوچھا کہ اس کے لیے کیا لائے؟ بیوی نے ایک ناچنے والی گڑیا کی فرمائش کی۔ کنیز یعنی اصل شہزادی بھی وہاں موجود تھی۔ شہزادے نے اس سے بھی پوچھا کہ اسے کسی چیز کی ضرورت ہو تو بتا دے۔ شہزادی نے کہا: "میرے آقا! آپ سے کیسے کہوں کہ میرے لیے کچھ لائیں۔ پھر بھی اگر تکلیف نہ ہو تو میرے لیے ایک گلاب کی کلی، ایک طوطا، ایک بغیر ٹونٹی کا لوٹا اور ایک آٹے کا بنا ہوا بڑھیا کا مجسمہ لے آنا۔" شہزادہ واپسی پر یہ ساری چیزیں لے آیا۔ اس طرح کی عجیب و غریب چیزیں منگوانے پر اسے کنیز کے بارے میں شک پیدا ہو گیا۔ وہ اس دن سے چھپ چھپ کر کنیز کی نگرانی کرنے لگا۔

ایک شام اس نے دیکھا کہ کنیز کام ختم کر کے ایک اندرونی کمرے میں چلی گئی۔ شہزادہ بھی اس کے پیچھے پیچھے چلا گیا اور دروازے کی اوٹ سے دیکھنے لگا۔ کنیز اندر گئی سارے تحفے نکال کے سامنے رکھے اور اپنی کہانی

سنانے لگی۔ شہزادہ دروازے سے لگا کہانی سنتا رہا اور اندر کا سارا منظر دیکھتا رہا۔ کہانی ختم ہوئی تو شہزادے نے دیکھا کہ گلاب کی کلی کھل اُٹھی، لوٹے کی ٹونٹی نکل آئی، طوطا گونگا ہو گیا اور بڑھیا کا مجسمہ پسینہ آنے سے پگھل گیا۔ یہ سب دیکھ کر شہزادہ حیران رہ گیا۔ اس کی سمجھ میں کچھ نہیں آ رہا تھا کہ کیا کرے اور کیا نہ کرے۔ اِسی شش و پنج میں وہ جا کر اپنے کمرے میں لیٹ گیا لیکن اس پریشانی میں نیند کہاں؟ وہ کروٹیں بدلتا رہا۔

رات کے پچھلے پہر بیوی کی آنکھ کھل گئی۔ اس نے شوہر کو یوں کروٹیں بدلتے دیکھ پوچھا کہ کیا بات ہے؟ شہزادے نے کہا: ”نماز کے لیے اُٹھنا چاہتا ہوں لیکن معلوم نہیں، فجر کے وقت میں کتنی دیر ہے؟“

”ابھی کافی رات باقی ہے۔“ اس کی بیوی نے جواب دیا: شہزادے نے پوچھا کہ اسے کیسے معلوم ہوا کہ ابھی صبح ہونے میں دیر ہے؟ ”جب صبح ہونے کو آتی ہے تو مجھے بیت الخلا جانے کی ضرورت محسوس ہوتی ہے۔“ بیوی نے کہا: کنیز یعنی اصل شہزادی دروازے کے باہر سوئی ہوئی تھی۔ شہزادے نے اسے پکارا: ”کیا تم بتا سکتی ہو کہ رات کتنی باقی ہے؟“

میرے آقا! اس نے باہر سے جواب دیا: ”میری اتنی عقل کہاں؟ لیکن بڑوں سے سنا ہے کہ صبح ہونے کو آتی ہے تو گلے میں پہنے ہوئے زیورات کی ٹھنڈک محسوس ہوتی ہے۔“ یہ سن کر شہزادے کو یقین آ گیا کہ یہی اصل شہزادی ہے اور دوسری جھوٹی۔ وہ فوراً اُٹھا، بیوی کو طلاق دے دی اور اصل شہزادی سے شادی

کر لی۔

جب شہزادی کو اس کا اصل مقام مل گیا تو اس نے محل کا جائزہ لینا شروع کیا۔ شہزادے کے کمرے میں اسے ہزاروں چابیوں کا گچھا ملا۔ چابیوں کی مدد سے انہوں نے محل کے کمرے کھول کر دیکھنے شروع کر دیے۔ خزانوں اور دیگر قیمتی اشیا کو دیکھتے ہوئے انہیں ایک صندوق بالوں سے بھرا ہوا ملا۔ شہزادے نے ان کو فالتو سمجھ کر پھینکنا چاہا تو شہزادی نے اسے منع کیا اور چند بال اُٹھا کر آگ میں ڈال دیے۔ اچانک اِدھر اُدھر سے لوگ نمودار ہونے شروع ہو گئے۔ شہزادی نے سارے بال آگ میں ڈال دیے تو فوراً پورا شہر لوگوں سے بھر گیا۔ محل پھر سے آباد ہو گیا۔ اسی اثنا میں بادشاہ اور ملکہ بھی حج سے واپس پہنچ گئے۔ جشن کا اعلان ہوا اور عام دعوت شروع ہوئی۔ ساری دنیا میں چرچا ہوا اور قسم قسم کے لوگ جمع ہونے لگے۔ شہزادی نے اپنے ملازموں کو بتایا کہ فلاں شکل وصورت کا آدمی آئے تو اسے جشن کے اختتام تک مہمان بنا کر ٹھہرایا جائے۔

جشن ختم ہوا تو شہزادی نے اس مہمان کے بارے میں دریافت کیا۔ اسے بتایا گیا کہ وہ آچکا ہے اور محل کے اندر اسے ٹھہرایا گیا ہے۔

عام جشن ختم ہوا تو شہزادی نے بادشاہ کی اجازت سے ایک خصوصی دعوت کا حکم دیا۔ اس دعوت میں اس اجنبی مہمان کو بھی بلایا گیا۔ کھانے کے بعد کہا گیا کہ سب شرکائے محفل باری باری کوئی دل چسپ کہانی سنائیں۔ جب شہزادی کی باری آئی تو اس نے اپنی ہی زندگی کی کہانی سنائی۔ اس کے بعد اجنبی مہمان کی باری

آئی۔ اس کی کہانی بھی اس کی اپنی ہی زندگی کی تھی۔ اجنبی مہمان شہزادی کا اپنا باپ بادشاہ نکلا۔ باپ بیٹی گلے مل کر روئے۔

اگلے دن ایک اور جشن شروع ہوا۔ اس کے بعد غریب الوطن بادشاہ اپنی بیٹی اور داماد کو لے کر اپنے ملک کو روانہ ہوا۔ بادشاہ کے غائب ہونے کے بعد وہاں کی ساری رعایا اِدھر اُدھر بکھر گئی تھی اور ملک ویران پڑا تھا۔ ڈھنڈورا پیٹا گیا، رعایا پھر سے جمع ہو گئی اور بادشاہ نے ملک بیٹی اور داماد کے حوالے کر کے اپنا باقی وقت یادِ خدا میں گزارنے کا فیصلہ کیا۔ دوسری طرف جنوں کے بادشاہ نے بھی اپنی بادشاہت ان کے سپرد کر دی۔ اس طرح وہ انسانوں اور جنوں دونوں بادشاہتوں کے مالک بن گئے۔



# شاہ بُریاء ولی

وختہ مائی وختہ تروئے بزرگان کورار لکھی چھتراره پیدا بیرو۔ ہیت تان موژی شیرین برارگینی بیرانی۔ ایوالیو نام شاہ محمد رضائے ولی بیرائے۔ ہسے سنوغرہ حال بیرو۔ ہتوغو زیارت ہتیرہ شیر۔ ایوالیو نام شاہ محمد وصی ولی بیرائے۔ ہسے تورکھوؤ ریچہ بی حال بیرو۔ ہتو زیارت ریچہ شیر۔ ترویو برار گیتی چھترارو پایہ تختہ حال بیرو۔ ہورو نام شاہ بُریائے ولی بیرائے۔

ہے زمانا چھترارو ملکو سورہ رئیس خاندانو میتاری بیرائے۔ شاہ بُریائے ولی کندوری زمانہ چھتراره حال بیکار اچہ حقوتے توریرو۔ میتار ہتوغوتے بو اخلاص مند بیرائے۔ ہتو بو احترامو سورا ژ انگ بازارہ تان نوغورو اندرینی دفن کاردو۔

بزرگو شوخشیکار سوت بس اچہ، میتار چھویو محرکا نیشیرو بیرائے۔ ہرونیہ بیریار ڈق گیتی رازدو کہ ای موش بدخشانار گیتی اسور۔ میتاروتے کیہ ضروری نِشان انگیتی اسوم ریران۔ میتار تو یئی مشکھیکو ہتے موش راردو کہ "اوہ بدخشانار گیاوہ، ویزین دوراہو آنہ شاہ بُریائے ولی بزرگ مہ دوچھارہ ہائے۔ ہسے متے جو پلوغ دیتی ریتائے کہ ایغو چھترارہ التی میتاروتے دیت ایغو سنگین علیوتے۔ (سنگین علی، بابا ایوب درویشو نویس، ہے وختہ

رئیس میتارو وزیر بیرائے) ہش رے موش جو پلوغ نیزی پھار تریئرو۔

میتار راردو کہ "اے موش تو کیہ براخچوسائیے۔ بزرگ شوخخی اسپہ ہتوغو پوتھور کوری سوت بس ہوئیے"۔ میتار ہش رے پلوغو ژینو موڑی پھار ڈیلیئرو۔ سنگین علی میتارو غیچھوتے لوڑی پھار خشپ کوری ہتے ای پلوغو دی پئی گنی کھاڑان طواف کوری شوقو بیخی پیخھیرو۔

دورہ بی سنگین علی ای پلوغو تان ژوردو، ایغو تان بوکوتے دیرو۔ پھار چھویو خوشپہ میتارو غیچی شاہ بُریائے ولی گیتی راردو کہ "اوا تہ خاندانوتے چھترارو باچھایئو وا سنگین علیوتے وزیریو مہربانی کوری اسیتام۔ مگم تو ہتوغو اف پاریچھیتاو۔ سنگین علی باچھایئو دی تہ سار گنیتائیے"۔

روشتی خومیکو میتار رویان گنی بی بزرگو قبرو زراٹھئے لڑیر کہ ہتوو خالی کفن پیخھی شیر۔

سنگین علی پلوغو بیان التی بزرگو زیارتو نسہ بویئرو۔ ہتے بیار پلوغ اڑی کان بیرو۔ ہتے کان چھور پونج شور سال اچہ ہنیسین دی ہش تان شخل وخل بیتی لاو کویان۔ حالانکہ ہیہ ژاغا پلوغو کانو عمر بشیر پونج سالار زیاد نو بوئیے۔

ہیے انوسار اچی رئیسو میتاری کمزور باو گیرو، وا سنگین علیو خاندان انوسار انوس طاقتور باو گیرو۔ سنگین علیو جو ژیرژاو اژیرو۔ ایغوتے محمد رضا نام لکھیرو، ایغوتے محمد بیگ۔ ہمیت لوٹ بیتی ہرونی طاقت لاردو کہ رئیسو میتاری ہتیتان پروشٹہ اینگار پھوو ٹیکہ شیاق بہچیرو۔ اخیر ای کما سال اچہ محمد بیگو ژاو موڑکھووار یو گیتی رئیس میتارو

کیرزیئے چھترارو تختو تان کانیرو۔ ہے نسلہ میتاری ترونے چھور شور سال بہچیتائے۔ رئیس میتارو نسل ہنیسین ہیہ علاقا بو کم مگم سنگین علیو نسل اوبولی دُنیار نیسی اسونی۔ عام طورہ ہیہ لو مشہورکہ ہیہ بزرگ شاہ بوریائے ولیو نَفَسو برکت۔



# شاہ بُریاءولی

کہتے ہیں کسی وقت ملک چترال میں تین بزرگ ایک ساتھ نموارد ہوئے۔ وہ تینوں سگے بھائی تھے۔ ان میں سے ایک کا نام شاہ محمد رضاولی تھا۔ وہ سنوغر کے خوبصورت گاؤں میں ٹھہر گئے۔ ان کا مزار یہیں پر ہے اور ان کی اولاد بھی اسی علاقے میں آباد ہے۔ دوسرے بھائی کا نام شاہ محمد وصی ولی تھا۔ آپ نے علاقہ تورکھو کے گاؤں ریچ میں قیام کیا اور یہیں مدفون ہوئے۔ ان کی اولاد اسی علاقے میں پائی جاتی ہے۔ تیسرے بھائی شاہ بُریاولی کہلاتے تھے۔ یہ بزرگ دارالسلطنت چترال میں قیام پذیر ہوئے۔ اس بزرگ کو پورے ملک میں نہایت عقیدت اور احترام کی نظر سے دیکھا جاتا تھا۔ اس زمانے میں چترال پر جس خاندان کی بادشاہت تھی، اسے رئیس کہا جاتا ہے۔ بادشاہ وقت بھی اس بزرگ کا بڑا عقیدت مند تھا۔ یہ بزرگ کئی سال یہاں رشد و ہدایت کا کام کرنے کے بعد فوت ہوئے۔ بادشاہ خود ان کے جنازے میں شریک ہوا اور اسے جنگ بازار کی جامع مسجد کے پہلو میں دفن کر دیا گیا۔

بزرگ کی وفات کے سات دن بعد ایک دن بادشاہ رات کے کھانے کے بعد اپنے خصوصی مصاحبین کی مجلس میں بیٹھا تھا۔ اتنے میں دربان نے اطلاع دی کی باہر ایک شخص ملک بدخشاں سے آیا ہے اور کہتا ہے کہ

وہ بادشاہ کے لیے کوئی خاص پیغام لایا ہے۔ بادشاہ نے اسے حاضر کرنے کا حکم دیا۔ اس شخص نے حاضر ہو کر بتایا: "میں بدخشاں سے آرہا تھا۔ دوراہ کا پہاڑی درہ پار کرتے ہوئے میری ملاقات بزرگ شاہ بُریا ولی سے ہوئی۔ وہ بدخشاں کی طرف جا رہے تھے۔ انہوں نے مجھے دو سیب دیے اور حکم دیا کہ ایک سیب بادشاہ کو دوں اور دوسرا سنگین علی کو۔" یہ کہ کر اس نے دو سیب پیش کیے۔ بادشاہ یہ سن کر ہنسا اور یہ کہ کر سیب فرش پر ایک طرف لڑھکا دیا کہ کسی نے تمہارے ساتھ مذاق کیا ہے۔ سنگین علی جو ایک بزرگ بابا ایوب کے پوتے اور بادشاہ کے وزیر تھے قریب ہی بیٹھے ہوئے تھے۔ اس نے نہ صرف اپنا سیب بڑے ادب سے وصول کیا بل کہ بادشاہ کا پھینکا ہوا سیب بھی اُٹھا کر بوسہ دیا اور جیب میں ڈال دیا۔ گھر پہنچ کر سنگین علی نے ایک سیب خود کھایا اور دوسرا اپنی بیوی کو دے دیا۔ سیب کے بیج اس نے شاہ بُریا کے مزار کے پاس بو دیے۔

اسی رات بادشاہ نے خواب میں شاہ بُریا ولی کو دیکھا۔ وہ کہہ رہے تھے: "میں نے اس ملک کی بادشاہت تمہاری اولاد کو اور وزارت سنگین علی کے خاندان کو دے دی تھی۔ افسوس کہ تم نے میرا تحفہ پھینک دیا۔ سنگین علی نے بادشاہت تم سے لے لی۔" صبح ہوئی تو بادشاہ نے مزار کُھلوا کر دیکھا۔ اس میں خالی کفن پڑا تھا۔

کہتے ہیں اس دن سے رئیس خاندان کا زوال شروع ہوا اور سنگین علی کی طاقت میں اضافہ ہوتا گیا۔ ان کے ہاں دو بیٹے پیدا ہوئے جن میں سے ایک کا نام محمد رضا اور دوسرے کا محمد بیگ رکھا گیا۔ آگے چل کر ان دونوں کو اس قدر طاقت حاصل ہوئی کہ بادشاہ کی حیثیت ان کے سامنے کٹھ پتلی سے زیادہ نہیں رہی۔ چند

سال اسی طرح گذر گئے تو محمد بیگ کے بیٹوں نے آخری رئیس بادشاہ کو تخت سے اتار دیا اور محمد بیگ کا بڑا بیٹا محترم شاہ کٹور چترال کے تخت پر بیٹھا۔ اس خاندان کی حکومت کوئی تین سو سال تک اس ملک پر رہی۔ کہتے ہیں کہ سنگین علی نے جو بیج مزار کے ساتھ بوئے تھے، ان سے ایک درخت اُگ آیا جو دو تین سو سال تک ہرا بھرا رہا اور پھل دیتا رہا۔ حالاں کہ یہاں سیب کے درخت کی عمر بیس تیس سال سے زیادہ نہیں ہوتی۔ یہ بات عام طور پر مشہور تھی کہ یہ درخت اس وقت تک پھل دیتا رہے گا، جب تک سنگین علی کے خاندان میں اقتدار رہے گا اور ایسا ہی ہوا۔

آج سنگین علی کی اولاد سے یہ ملک بھرا پڑا ہے جب کہ رئیس بادشاہوں کی اولاد کو انگلیوں پر گنا جاسکتا ہے۔ اسے بھی اس بزرگ کی دعا کا اثر سمجھا جاتا ہے۔



# داربتو شالی

قدیم زامانا پرواکو میدان سیناری ژوئے نیزی آبادبیرائے۔ اچہ سین موڑہ بیکو ژوئے بند بیتی ہیہ ژاغہ اچی بیابان بیرو۔ ہے زمانا پرواکو پورا علاقہ تروئے برارگینان جائداد بیرائے۔ ای برارو نام سگ ، ایوالیو نام شپیر، وا ایوالیو نام داربتو شالی بیرائے۔ ہنیسے دی پرواکو ای حصوتے سگو لشٹ، ایغوتے شپیرو لشٹ وا ایغوتے داربتوشالیو لشٹ رینی۔

ہرونی لوٹ جائدادو خاون بیکین ہے برارگینی زبردست قواتینگ بیرانی۔ ہیتان زمینو پیداوار اوچے مال داریو کیہ اندازہ نو بیرائے۔

ای مکالا ہے برارگینی ایغو دَورا ملکو رویانتے مینویتی دیرو۔ ایوالی مینو دوروتے گیاوا ہتیتانتے گوم ژو پیانداز درارو۔ جوو ہسے برار سناپچی کوری ہتو سورا ختانو کھانجان مَنی مینوان ہتئے نشیئرو۔ ترویو ہتو مال دارائیو صفت بیرائے۔ ہسے اوغو ژاغا چھیرو سورہ خورہ غیردئے ژو پیشی ہتیتانتے شپیک کاردو۔

ہمی برارگینیان موژی داربتو شالی سفو سار قواتینگ، مگم سخت شوخ بیرائے۔ ہتو دورار کوستے خیر سخاوت نو تان باک بیرائے۔ دوری واخاجم کوستے پھوک کیاغ دیکو ہسے دورو رویان ماریکو روپھاک بیرائے۔

ای انوس ہسے پورا لیشپایو وارغانو سورپونگان اوچے خویانن سوم ای کوری لچھیئکوتے ہتوو درے کوئی بوغدو بیرائے۔ ہسے نو اسیکه شرانه ای تھیش مشکھاک گیتی راردو که "آوه ځیهچی دیتی اسوم۔ کوره پوچیرو کیاغ متے انگیور"۔ دورو روئے دوری کیاغ نیکی ریکو ہسے راردو که ہمونی لوٹ موشو دوری کیچه کیاغ نو بویان۔ ہسے اف نو نیسی چاک بیکو دورو روئے بوہتواو، لیشپایو ای پونگو اوچے ای پولیرو تھیش مشکھاکو تے دیتی تو اف نیٹرو۔

داربتو شالی اچی گیکو لچھیئرو پوشوران چدینو سوم کوری انگیتی توپروشٹه لکھیرو۔ داربتو شالی پوشوران پھار یئی کوری لڑیر که ای پونگ اوچے پولیرو نیکی۔ ہسے بشار کاردو که "پونگ اوچے پولیرو کوئے بغانی"۔ دورو روئے راردو که "خدائی مشکھاک ځیهچی دیتی اسوم ریکو ہتوتے پھریتام"۔ ہش ریکو پھار داربتو شالی "اوه مه پونگئے، اوه مه پولیرو" رے اوسنی بومتو دیتی ژان نیسی بوغدو۔

داربتو شالی بریکو روئے ہتو کھڑیئکو بندوبسته بیرو۔ ہے موژی پھار داربتو شالیوتے حساب کتابو جو فرشته گان گیتی خومیرو۔ ای فرشتو سوم کتاب بیرائے، ہتے ایغو سوم لوٹ ڈمبوز۔ اولیو فرشته کتابه لوڑاو داربتو شالیو عملان بیان کوریک شروغ کاردو۔ خائے ہتو عملان کتابه شوخیار غیر کیاغ بوئے۔ فرشته ہتو ای نا رویئو بیان کاردو۔ کوریکو ہتے ڈمبوز گنیرو فرشته ڈمبوزین اچی التی ہتوتے لکھیرو۔ برونیه ہتے تھیش مشکھاکوتے دیرو لشپایو پونگ بہت پروشٹی نیسی ڈمبوزو دوسیرو۔ کتاب گنیرو فرشته ہتو ای خور شوخیو بیان کاردو۔ ڈمبوز گانیرو فرشته ہتے ای وشکیار ہتوتے لکھیرو۔ برونیه ہتے پولیرو ہے وشکیار گیتی

ڈمبوزو دوسیرو۔

ہے قسمہ گتاب گنیرو فرشتہ ہتوغو شوم عملان اشماریئاو انگیرو۔ ہر عملو بچین فرشتہ ڈمبوزو اچی التی لکھیکو، پونگ اوچے پولیرو پروشٹی نیساٗو ہتوتے کھیڑی بیرو۔ ہموش بیتی ہتے کتاب نَسی نیسیکہ پت پونگ اوچے پولیرو فرشتو ڈمبوزوتے وال بیتی ہتو سوم توریکو نو لاکیرو۔

ہرونی مودا روئے داربتو شالیو کھاڑیئکو بچین تیارئے، گنی قبرستانہ تاریئرو۔ قبرو لکھاوہ داربتو شالی ژونو بیتی ڈاز رو پھیرو ۔ ہسے بیردو نو بیرائے، کھور کھوسوک بوغدو بیرائے۔ ہتیغار اچی ہسے شوخیار توبہ کوری بو سخی بندہ بیتی حال بیرو۔



# داربتوشالی

قدیم زمانے میں وادی چترال میں سنوغر گاؤں کے سامنے پرواک کا میدان ایک بہت ہی ہرا بھرا اور آباد علاقہ تھا۔ اسے دریا سے ایک نہر نکال کر آباد کیا گیا تھا۔ بعد میں دریا کے پانی کی سطح نیچے ہو گئی تو یہ علاقہ بنجر ہو گیا۔ ماضی قریب میں ساتھ بہنے والے نالے سے نہر نکال کر اسے پھر سے آباد کیا گیا ہے۔

جس زمانے کا یہ قصہ ہے، ان دنوں یہ سارا علاقہ، جہاں آج کل ہزاروں کی آبادی بستی ہے، صرف تین بھائیوں کی جائیداد تھی۔ ان بھائیوں کے نام سگ، شپیر اور داربتوشالی تھے۔ ان عجیب و غریب ناموں پر آپ حیران نہ ہوں، کیوں کہ قدیم زمانے میں یہاں ایسے ہی نام رکھے جاتے تھے۔ یہ تینوں پرواک کے تین حصوں کے مالک تھے۔ یہ حصے آج بھی ان کے نام پر سگولشٹ، شپیر ولشٹ اور داربتوشالیولشٹ کہلاتے ہیں۔

اس قدر وسیع اور عمدہ زمینوں کے مالک ہونے کی وجہ سے تینوں بھائی نہایت دولت مند تھے اور اپنی دولت پر نہایت فخر کرتے تھے۔ ایک مرتبہ ان تینوں کے درمیان طے پایا کہ وہ باری باری ایک عام دعوت دیں گے اور اس دعوت میں اپنی دولت اور سخاوت کا مظاہرہ کریں گے۔ ایک بھائی نے مہمانوں کے استقبال کے لیے ان کی راہ میں دور تک گندم بچھائی تاکہ اس پر چل کر اس کے گھر پہنچیں۔ دوسرے نے گندم کے آٹے

کا مکان بنا کر اس میں مہمانوں کو بٹھایا۔ جب کہ تیسرے نے، جسے اپنے گوشت اور دودھ کی پیداوار پر بڑا فخر تھا، پن چکی کو پانی کی جگہ دودھ سے گھما کر اس میں آٹا پیسا اور اس سے دعوت کی روٹیاں پکوائیں۔

ان بھائیوں میں داربتوشالی سب سے دولت مند تھا لیکن وہ ایک کنجوس شخص تھا۔ دکھاوے کے لیے وہ اس قدر تو خرچ کر سکتا تھا لیکن کسی محتاج کو کچھ دینا اس کے لیے ایک ناممکن بات تھی۔ وہ چھوٹی چھوٹی چیزوں جیسے روزانہ کے کھانے پینے کی بھی خود بڑی سختی سے نگرانی کرتا اور ان کا حساب کتاب رکھتا۔

ایک دن اس نے رات کے کھانے کے لیے بکرا ذبح کروایا اور پورا گوشت مع سری پائے کے پکنے کے لیے دیگ میں ڈلوا دیا اور خود کسی کام سے باہر چلا گیا۔ جب وہ باہر تھا تو ایک فقیر آیا اور کھانے کے لیے کچھ مانگا۔ گھر والوں نے کہا کہ پکی ہوئی کوئی چیز گھر میں نہیں لیکن فقیر نہیں مانا اور اصرار کرنے لگا کہ یہ کیسے ہو سکتا ہے کہ اتنے دولت مند آدمی کے گھر میں کچھ نہ ہو۔ جب کسی طرح فقیر نہیں ٹلا تو گھر والوں نے بکرے کے دو پائے اسے دے کر جان چھڑالی۔ رات کے کھانے پر بکرے کا گوشت اس کے سامنے پیش کیا گیا۔ اس نے اس کا بغور جائزہ لیا۔ جب اسے دو پائے کم نظر آئے تو اس نے گھر والوں سے دریافت کیا۔ گھر والوں نے ڈرتے ڈرتے بتایا کہ فقیر کو دینے پڑے۔ یہ سننا تھا کہ داربتوشالی نے "ہائے میرے پائے" کا نعرہ لگایا اور بے ہوش ہو گیا۔ گھر میں شور مچ گیا۔ ادھر اُدھر سے لوگ جمع ہوئے۔ طبیب اور سیانے آئے۔ اسے ہوش میں لانے کی کوشش کی لیکن کوئی تدبیر کام نہ آئی۔ آخر سب نے فیصلہ دے دیا کہ داربتوشالی اس دنیا

میں نہیں رہے۔

دار بتو شالی کے گھر ماتم کدہ بنا ہوا تھا۔ اس کی آخری رسومات کی تیاریاں ہو رہی تھیں۔ دوسری طرف خود اس کے ساتھ کیا ہو رہا تھا؟

جوں ہی اس کی آنکھیں بند ہو گئیں، دو فرشتے اس کے پاس پہنچ گئے۔ ایک کے پاس ایک بڑی سی کتاب تھی جب کہ دوسرا ایک بہت بڑا گرز اُٹھائے ہوئے تھا۔ کتاب والے نے کتاب کھولی اور پڑھنا شروع کیا۔ اُس نے دار بتو شالی کے چند گناہوں اور جرائم کا ذکر کیا اور گرز والے کی طرف دیکھا۔ گرز والے فرشتے نے اپنا گرز اُٹھایا اور پوری قوت سے دار بتو شالی کے سر پر وار کیا۔ گرز اگر اُس کے سر پر لگتا تو اس کا کچومر نکل جاتا لیکن نجانے کہاں سے بکرے کا پایہ نکل آیا اور گرز اس سے ٹکرا کر رک گیا۔ اب کتاب والے نے ایک اور صفحہ کھولا۔ دار بتو شالی کے مزید جرائم گنوائے اور اپنے ساتھی کی طرف دیکھا۔ اُس نے گرز اُٹھا کر دوسری طرف سے وار کیا۔ ایک اور پایہ پیدا ہوا اور گرز کے سامنے ڈھال بن گیا۔

اسی طرح فرشتہ اس کے جرائم گنواتا رہا اُس کا ساتھی گرز کے وار کرتا رہا لیکن بکرے کے ان دو پایوں نے دونوں طرف ڈھال بن کر ایک وار بھی اس تک پہنچنے نہیں دی۔ ورق اُلٹتے گئے یہاں تک کہ پوری کتاب ختم ہو گئی لیکن دار بتو شالی کا بال بھی بیکا نہیں ہوا۔

اِسی دوران لوگ دار بتو شالی کو دفنانے کے لیے قبرستان پہنچا چکے تھے۔ اتنے میں وہ ہڑبڑا کر اُٹھ کھڑا ہوا۔

دراصل وہ مرا نہیں تھا بلکہ خواب اور موت کی درمیانی کیفیت میں تھا۔ اس کیفیت میں اسے بتادیا گیا کہ ایک چھوٹی سی چیز کا صدقہ کتنی بڑی مصیبت سے نجات دلا سکتا ہے؟ اس دن کے بعد اس نے کنجوسی سے توبہ کرلی اور ایک نیک شخص بن کر رہنے لگا۔





## یہ کتاب نیشنل بک فاؤنڈیشن کی درج ذیل بک شاپس پر دستیاب ہے

اسلام آباد: 6۔ماؤ دا ایریا، تعلیمی چوک، G-8/4، اسلام آباد فون: 051-9261125

- این بی ایف کلب بک شاپ، اسلام آباد کلب، اسلام آباد
فون: 051-9046242-8447242
- این بی ایف بک شاپ 'مشہر کتاب' ایف سیون مرکز، جناح سپر مارکیٹ، اسلام آباد
فون: 0300-5077966

راولپنڈی: ریلوے بک سٹال: پلیٹ فارم نمبر 3، ریلوے سٹیشن، راولپنڈی کینٹ
فون: 0333-5756891

لاہور: لوئر گراؤنڈ فلور، بلڈنگ نمبر 1، ایوانِ اقبال کمپلیکس، ایجرٹن روڈ، لاہور
فون: 042-99203863 فیکس نمبر: 042-99203866

- ٹریولرز بک کلب/شاپ: علامہ اقبال انٹرنیشنل ایئرپورٹ، لاہور فون: 042-37740961
- ریلوے بک سٹال: پلیٹ فارم نمبر 2، ریلوے سٹیشن، لاہور فون: 0321-4376490

واہ کینٹ: این بی ایف بک شاپ، سنٹرل لائبریری عمارت واہ کینٹ (Premises)
فون: 051-9314004

فیصل آباد: شاپ نمبر 10، ہاشمی ہال شاپنگ سنٹر، زرعی یونیورسٹی، فیصل آباد فون: 041-2648179

ملتان: شاپ نمبر 6-5-4، ایم۔ ڈی۔ اے روڈ، نزد آرٹ کونسل، ملتان فون: 061-9201281

- ریلوے بک سٹال: پلیٹ فارم نمبر 3، ریلوے سٹیشن، ملتان کینٹ فون: 0301-7556886

پشاور: پلاٹ نمبر 37-36، سیکٹر 2-B، فیز 5، حیات آباد، پشاور فون: 091-9217273
فیکس نمبر: 091_9217273

ایبٹ آباد: فرسٹ فلور، پبلک لائبریری، جلال بابا آڈیٹوریم، ایبٹ آباد فون: 0992-9310291

ڈیرہ اسمٰعیل خان: این بی ایف بک شاپ، گورنمنٹ اسلامیہ ہائر سیکنڈری سکول نمبر 2، سرکلر روڈ، ڈی آئی خان
فون: 0336-7221016

- بنوں: نیئر بنوں پریس کلب، پر یتھی گیٹ، بنوں
فون: 0333-9765617 - 0346-9155018
- کراچی: این بی ایف، بریل کمپلیکس بلڈنگ، نزد پی ٹی وی اسٹیشن، سٹیڈیم روڈ کراچی
فون: 021-99231762 فیکس نمبر: 021-99231089
  - ٹریولرز بک کلب/شاپ: ڈومیسٹک ڈیپارچر لاؤنج، جناح انٹرنیشنل ایئرپورٹ
  فون: 021-99248432
  - ریلوے بک سٹال: پلیٹ فارم نمبر 1، کینٹ ریلوے سٹیشن، کراچی
  فون: 0300-9254426
- سکھر: پبلک لائبریری، اولڈ سکھر فون: 071-9310892
- روہڑی: ریلوے بک سٹال: پلیٹ فارم نمبر 4-3، ریلوے سٹیشن، روہڑی
فون: 0307-2952608
- حیدرآباد: این بی ایف بک شاپ، اولڈ کیمپس، گاڑی کھاتہ، حیدرآباد
فون: 0347-3201467، 022-9200251
- خیر پور: این بی ایف بک شاپ، شاہ عبداللطیف یونیورسٹی، خیر پور فون: 0243-3762791
- لاڑکانہ: این بی ایف بک شاپ، شہید محترمہ بےنظیر بھٹو میڈیکل یونیورسٹی، لاڑکانہ
فون: 074-9410229
- جیکب آباد: این بی ایف بک شاپ، ریڈ کریسنٹ بلڈنگ، ڈی سی چوک، قائداعظم روڈ، جیکب آباد
فون: 0722-650817
- کوئٹہ: مکان نمبر 9/9-3، ناتھا سنگھ سٹریٹ، کوئٹہ
فون: 081-9201570 فیکس: 081-9201869

6۔ ماؤ دا ایریا، تعلیمی چوک، G-8/4، پوسٹ بکس نمبر 1169، اسلام آباد فون: 9261125، 051-2255572 فیکس نمبر: 051-2264283
ای میل: books@nbf.org.pk ویب سائٹ www.nbf.org.pk



یہ چترالی بچوں کی کہانیاں ہیں جو روایتی طور پر گھروں میں بڑی بوڑھیاں راتوں کو سونے سے پہلے سناتی رہی ہیں۔ چترال پاکستان کے انتہائی شمال میں بلند و بالا پہاڑوں میں گھری ہوئی وادیوں پر مشتمل اک خوب صورت علاقہ ہے۔ ان وادیوں میں کئی زبانیں بولی جاتی ہیں لیکن کھوار اس سارے علاقے کی سب سے بڑی زبان ہے جو اس پورے علاقے میں بولی جاتی ہے۔ یہ نہ صرف چترال میں بولی جاتی ہے بل کہ گلگت۔ بلتستان کے ضلع غذر کی زبان بھی یہی ہے۔ اس علاقے کی قدیم روایات بے شمار لوک گیتوں اور کہانیوں کی صورت میں محفوظ ہیں۔ خصوصاً کھوار کی لوک کہانیاں جو بچوں کو سنائی جاتی ہیں، بہت ہی دل چسپ اور معلومات سے بھرپور ہیں۔ یہ کہانیاں کثیر المقاصد نوعیت کی ہوتی ہیں۔ ایک طرف اگر ان سے بچوں کی تربیت مقصود ہوتی ہے تو دوسری طرف ان کے ذریعے آنے والی نسلوں کا گذشتہ نسلوں سے رابطہ برقرار رہتا ہے۔



Price Rs. 150/-